آیات نمبر 45 تا 55 میں آسمان اور زمین میں ہر طرف پھیلی ہوئی نشانیوں کی طرف اشارہ کہ یہ سب اللہ کی قدرت کی گواہی دیتی ہیں۔ مشرکین کو انتباہ کہ وہ ایسی چیزوں کی عبادت نہ کریں جو انہیں نفع نقصان نہیں پہنچا سکتیں۔

اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ج کیا آپ نے اپنے رب کی اس قدرت پر غور نہیں کیا کہ وہ اس سائے کو کس طرح دراز کرتا ہے ؟ وَ لَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ج وہ اگر چاہتا تو اس کو ایک ہی حالت پر ٹھہرائے رکھتا، ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ﴿۴۵﴾ پھر ہم نے سورج کو اس کا سبب بنا دیا ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا ﴿۴۶﴾ پھر ہم اس سائے کو آہستہ آہستہ اپنی طرف سمیٹ لیتے ہیں وَ هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِبَاسًا وَّ النَّوْمَ سُبَاتًا وَّ جَعَلَ النَّهَارَ نُشُوْرًا ﴿۴۷﴾ اور وہی ہے جس نے تمہارے لئے رات بنائی جس کا سکون بخش اندھیرا تمہیں ڈھانپ لیتا ہے اور نیند کو باعث آرام اور دن کو کام کے لئے اٹھ کھڑے ہونے کا وقت بنایا وَ هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ الرِّيٰحَ بُشْرًا ۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ج اور وہی ہے جو اپنی رحمت والی بارش سے پہلے خوشخبری دینے والی ہواؤں کو آگے آگے بھیجتا ہے وَ اَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَهُوْرًا ﴿۴۸﴾ اور ہم ہی آسمان سے پاک وصاف پانی اتارتے ہیں لِّنُحْيِۦَ بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا وَّ نُسْقِيَهٗ مِمَّا خَلَقْنَآ اَنْعَامًا وَّ اَنَاسِيَّ كَثِيْرًا ﴿۴۹﴾ تا کہ اس کے ذریعہ مردہ زمین میں جان ڈال دیں اور اس پانی کو اپنی مخلوق میں بہت سے چوپایوں اور انسانوں کو پلائیں وَ لَقَدْ صَرَّفْنٰهُ بَيْنَهُمْ

لِيَذَّكَّرُوْا ۖ فَاَبٰٓى اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ﴿۵۰﴾ اور ہم ہی نے اس بارش کے پانی کو لوگوں کے مابین مختلف مقدار میں تقسیم کیا تاکہ وہ غور کریں لیکن اکثر لوگوں نے غور نہ کیا اور ناشکری ہی کرتے رہے وَلَوْ شِئْنَا لَبَعَثْنَا فِيْ كُلِّ قَرْيَةٍ نَّذِيْرًا ﴿۵۱﴾ اگر ہم چاہتے تو ہر بستی میں ایک خبردار کرنے والا بھیج دیتے فَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَجَاهِدْهُمْ بِهٖ جِهَادًا كَبِيْرًا ﴿۵۲﴾ سو آپ کافروں کا کہنا نہ مانئے اور ان قرآنی دلائل کے مطابق ان کافروں کا سخت مقابلہ کیجئے وَهُوَ الَّذِيْ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ هٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ وَّهٰذَا مِلْحٌ اُجَاجٌ ۚ اور وہی تو ہے جو سمندر میں دو بحری روئیں ساتھ ساتھ چلاتا ہے جن میں سے ایک کا پانی لذیذ و شیریں ہے اور دوسرے کا کھاری و کڑوا وَجَعَلَ بَيْنَهُمَا بَرْزَخًا وَّحِجْرًا مَّحْجُوْرًا ﴿۵۳﴾ اور اس نے ان دونوں کے درمیان ایک پردہ اور مضبوط رکاوٹ بنادی ہے وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ۭ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا ﴿۵۴﴾ اور وہی تو ہے جس نے انسانوں کو پانی کی ایک بوند سے پیدا کیا اور پھر ان کو نسبی اور سسرالی رشتوں سے جوڑا اور تیرا رب بڑی قدرت رکھنے والا ہے وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُهُمْ وَلَا يَضُرُّهُمْ ۭ اور یہ لوگ اللہ کو چھوڑ کر ان باطل معبودوں کی عبادت کرتے ہیں جو نہ انہیں فائدہ پہنچا سکتے ہیں اور نہ نقصان وَكَانَ الْكَافِرُ عَلٰى رَبِّهٖ ظَهِيْرًا ﴿۵۵﴾ اور کافر تو اپنے رب کے مقابلہ میں شیطان کے مددگار بنے ہوئے ہیں

